دوم قاضی سید عوض ازان یک پسر قاضی شرف جہان پدر قاضی احمد علی او پدر قاضی محمد اجمل ساکن قصبہ باڑھ کہ از مسماۃ شبراتن بنت مولوی سید قادر احمد منسوب شد ند سوم قاضی غلام اشرف ازان یک پسر قاضی محمد علی پدر قاضی محمد تقی ساکن قصبہ باڑھ ۔ وقاضی محمد عوض را پنج دختر بودند بی بی علیمن مادر میر ڈوما و بی بی واصلہ مادر میر ابوالقاسم پدر مولوی سید قادر احمد مرحوم مذکور و بی بی مہرن زوجہ میر لطف علی ساکن موضع آنگلہ ضلع گیا و بی بی حسین زوجہ میر حاتم علی ساکن موضع او کھڑ ضلع ترہت و بی بی بجو زوجہ مولوی کمال الحق ۔ و بی بی علیمن را یک پسر میر ڈوما و یک دختر بی بی بھو جا خوشدامن مولوی عبد الغنی ساکن پھلواری ۔ و شیخ احمد پسر کلان ملا غلام یحیی از بنت قاضی حسن رضا موسومہ بی بی انپا منسوب بودند ازان یک دختر بی بی واصلہ زوجہ قاضی اصغر حسین پسر بی بی سہمو مذکورہ ۔ و شیخ جمال الحق را دو پسر شیخ مدد علی ازایشان یک پسر شیخ منعم الحق عرف گھسیٹا ساکن قصبہ باڑہ ازایشان دو پسر احمد حسین داماد مولوی وجیہہ ساکن پھلواری و محمد اسحاق داماد میر جنگلی حاجی پوری پسر دوم شیخ جمال الحق میان لکمو داماد شیخ دھومن ساکن موضع بلیا ضلع ترہت ازایشان یک پسر مولوی کمال الحق جد مولوی واعظ الحق از بی بی بچورہ بنت قاضی محمد عوض منسوب بودند ازایشان دو پسر مولوی امین الحق و قاضی تبشیر الحق کہ از خواہر قاضی محمد تقی منسوب بودند لاولد و چہار دختر یکے بی بی دلھن کہ از قاضی احمد علی منسوب بودند لاولد و بی بی جمارن زوجہ شیخ مدد علی مذکور سوم جدہ فاسدہ میر مظہر علی کہ بقصبہ باڑھ موجود اند ۔ مادر میر مظہر علی زوجہ اولی میر ابوالقاسم مذکور بودند ۔ چہارم شاہ احسان علی پدر لطافت حسین اوشان پدر ابوالحسن ساکن شیخپورہ ۔ و مولوی امین الحق را دو پسر مولوی اکرم الحق کہ از خواہر محمد منعم الحق موسومہ بی بی عیدن منسوب بودند ۔ ازان دو پسر قاضی محمد ابراہیم داماد قاضی محمد تقی ساکن محلہ نمونیہ لاولد دوم قاضی محمد اسمعیل و یک دختر زوجہ شاہ غلام شرف برادر خورد شاہ علیم الدین ساکن رائے پورہ ازان یک دختر مسماۃ بتولن ۔ وقاضی محمد اسمعیل را از محل اولی کہ صبیہ قاضی اسعد علی دولت پوری بودند یک پسر قاضی محمد حمید مرحوم و از محل ثانیہ کہ صبیہ شاہ علیم الدین مذکور بودند یک پسر محمد رشید ۔ و مولوی واعظ الحق پسر دوم مولوی امین الحق از دختر کلانی شاہ یار علی ساکن موضع برایان منسوب بودند ازان یک پسر مولوی عبد الحق و یک دختر مسماۃ مدینہ کہ با پسر خورد قاضی طہارت التوحید مسمی سید امین الدین منسوب بودند ازان یک پسر امین الدین لاولد و یک دختر مسماۃ ہاجرہ ۔ مولوی واعظ الحق را دختر دوم

*

کلانی زوجہ شیخ نوازش حسین ساکن موضع اتھوہ ازان یک پسر شیخ ولایت حسین - داماد مولوی آلہی بخش مرحوم صادق پوری - ازان یک پسر شیخ عبدالصمد مرحوم ازان یک پسر شیخ عبدالماجد مرحوم از بطن غیر برادری دسہ دختر - شریفن - حمیدن حفیظن - و دختر خرد مولوی امین الحق مسماۃ وصیفن زوجہ قاضی محمد تقی ساکن محلہ نمو ہیہ ازان یک دختر مسماۃ زینب زوجہ قاضی محمد ابراہیم مذکور لاولد و یک پسر مولوی عبدالعزیز داماد قاضی قمر علی مہدانوان ازان یک پسر شیخ عبدالحی داماد حکیم وجاہت حسین پسر حکیم احمد علی صادقپوری -

**معذرت** یہ عبارت جو اوپر منقول ہوئی جا بجا سے بے ربط ہی اور ایک کا دوسرے سے لگاؤ نہین تھا - ہرچند سعی و کوشش کی کہ اسکو صحیح و مربوط کرون بعض جگہ کچھ خفیف کامیابی بھی ہوئی مگر اکثر جگہ گوہر مقصود ہاتھ نہ آیا - ناچار نقل مطابق اصل کر دیا حضرات ناظرین مؤلف عفی عنہ کو آمین عنہ کا تصور فرماوین - اور چونکہ اس منقول عنہ مین بعض اہل براوری کا تذکرہ ہی کہ جسکا پتہ عمدہ طور سے سلسلہ وار جیسا کہ مین اوپر لکھ آیا ہون نہین ملا - اور ان لوگون کا ذکر بالکل ترک کر دینا بھی قرین مصلحت نہین سمجھا - لہذا بفحوائے مالا یدرک کلہ لا یترک کلہ یہان نقل کر دیا ہی -

**انتباہ** اے حضرات ناظرین آپ کو اپنی عالی خاندانی اور شرافت نسبی پہ ہرگز تکبر و غرور و فخر نکرنا چاہیے - جائے غور ہی کہ آخر یہ شرافت آئی کہان سے کل بنی نوع انسان شریف و رذیل سب ایک ہی مشت خاک اور ایک ہی قطرہ ناپاک کے بنے ہوئے ہین - پھر اسوقت بھی لوازمہ بشری مثل بھوک اور پیاس اور پاخانہ اور پیشاب وغیرہ مین کل بنی آدم کیا شریف کیا رذیل سب مساوی طور پر حصہ لے رہے ہین - پھر یہ شرافت و عالی نسبی کیا چیز ہے اصل یہ ہی کہ اگر قوم مین سے کسی ایک نے خدا کو پہچانا اور اُسکے حکمون کی بجا آوری کی - اور عمل صالح کیا - اور منکرات و منہیات سے بچا وہ شریف اور سید کہلایا - اُسی کی بدولت اُسکی اولاد بھی سید و شیخ کہلانے لگی - کہ جسکے معنی سردار قوم کے ہین - پس اس بیان سے معلوم ہوا کہ اعمال نیک ہی سے آدمی شریف ہوتا ہی اور بدکرنے سے رذیل و کمینہ جیسا کہ اللہ تعالے نے فرمایا ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم - دیکھو حضرت نوح علیہ السلام کے فرزند خاص کا حال کہ اللہ تعالے قرآن مین اُسکی نسبت یون فرماتا ہے - انہ لیس من اھلک انہ عمل غیر صالح دیکھو اسجگہ اللہ تعالی نے اُنکے بیٹے کو بسبب بدکرداری اُسکے اُنکے اہل سے خارج کر دیا اور دوسری جگہ اللہ تعالے قسم کھا کر فرماتا ہی والعصر ان الانسان

لفی خسر الا الذین امنوا وعملوا الصلحت اللہ تعالی نے فرمایا کہ قسم ہے زمانہ کی کہ تمام انسان نقصان مین ہین۔ مگر جو لوگ ایمان لائے اور کام کیے اچھے آخرت مین بھی جنہون نے جنکا راعمال صالح ہی سے ہوگا۔ نہ شرافت نسبی سے جیسا کہ جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو جب حکم ہوا وانذر عشیرتک الاقربین۔ آپنے اپنے تمام قرابت مندون کو اور کل قریش کو جمع کیا اور خطبہ کیا ہر ایک قبیلہ کا نام لے لے کر ڈرایا اور اپنے خاص برادری والون کا نام لیکر ہر ایک کو ڈرایا اور فرمایا یا بنی ھاشم انقذوا انفسکم من النار یا بنی عبد المطلب انقذوا انفسکم من النار یا فاطمۃ انقذی نفسک من النار فانی لا املک لکم من اللہ شیئا۔ غیر ان لکم رحما سابلھا ببلالھا رواہ مسلم اور متفق علیہ مین ہے۔ قال یا معشر قریش اشتروا انفسکم لا اغنی عنکم من اللہ شیئا یا بنی عبد مناف لا اغنی عنکم من اللہ شیئا یا عباس ابن عبد المطلب لا اغنی عنک من اللہ شیئا ویا صفیۃ عمۃ رسول اللہ لا اغنی عنک من اللہ شیئا ویا فاطمۃ بنت محمد سلینی ما شئت من مالی لا اغنی عنک من اللہ شیئا۔ جبکہ سید ولد آدم محبوب رب العالمین صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی محبوبہ صاحبزادی سیدۃ نساء اہل الجنۃ کو صاف فرمادیا کہ بغیر عمل صالح مین تمھارے کچھ کام نہ آؤنگا تب پھر ہم لوگون کا جو بیسیون پشت مابعد پیدا ہوے ہین کہان ٹھکانا ہے۔ اور اللہ پاک نے صاف فرمادیا ہے یوم ینفخ فی الصور فلا انساب بینھم جسدن پھونکا جاویگا صور مین تو نسب کچھ کام نہ آویگا۔ الحضرات ناظرین اس تالیف کا یہ موضوع ومنشا نہین ہے کہ آپ اسکو پڑھکر اپنی عالی خاندانی وو الانسبی پر فخر کرین۔ حاشا وکلا ثم حاشا وکلا بلکہ مقصود اصلی وعلت غائی اس تالیف کی یہ ہے۔ کہ حکم نبوی صلعم کو بجا لاؤن حدیث قال عن ابی ھریرۃ عن النبی صلے اللہ علیہ وسلم قال تعلموا من انسابکم ما تصلون بہ ارحامکم فان صلۃ الرحم محبۃ فی الاھل مثراۃ فے المال منساۃ فی الاثر اخرجہ الترمذی۔ مین نے اس حکم کی بجا آوری مین دور و دراز کے شہرون وقصبون اور دیہاتون سے لاکر تمام اہل برادری کو ایک سطح پر آپکے آنکھون کے سامنے جمع کردیا اور آپ اپنے برادری والون کو پہچانین اور اُنکے ساتھ صلہ رحم کرین اور اللہ تعالے اسکا نفع دنیا وعقبی مین آپ کو بخشے اور درصورت خلاف اسکے حدیث شریف مین وعید سخت آئی ہے۔ چنانچہ آپنے فرمایا ہے الرحم شجنۃ من الرحمن من وصلھا وصلہ اللہ ومن قطعھا قطعہ اللہ اے میرے پیارو

اللہ سے ڈرو اور صلہ رحم کرو تو بموجب بشارت اس حدیث کے مستحق صلہ رب العالمین کے ہو آج کل کا وہ زمانہ ہی کہ نفاق شقاق گھر گھر مین پھیلا ہوا ہی۔ بھائی کو بھائی سے اور بیٹے کو باپ سے اور جورو کو شوہر سے مخالفت وعداوت ودشمنی پڑی ہوئی ہے ایک دوسرے کی تکلیف دہی وآزار رسانی مین ہمہ تن شب وروز مصروف ہی۔ خدا سے نہین ڈرتے کہ فرمایا ہی جسنے قطع رحم کیا اللہ اُس سے قطع کریگا۔ نعوذ باللہ منہا لاحول ولا قوۃ الا باللہ۔

**التماس** ۔ یہ نسب نامہ چودہ پندرہ برس کی محنت شاقہ مین جابجا سے جمع کیا گیا ہی۔ کہ جسکا حوالہ بھی اکثر جگہ دیدیا گیا ہی کیونکہ ہمارے گھر کا کتب خانہ وفرامین شاہی ونسب نامہ وغیرہ سب تلف ہوگیا جسکا ذکر اوپر دیباچہ ہو چکا ہی لہذا مجھکو دوسرے لوگون کی دریوزہ گری کرنی پڑی۔ پس اگر کہین اسمین غلطی واقع ہوئی ہو تو براہ عنایت وکرم قلم اصلاح سے مزین فرماوین یا فقیر کو اطلاع بخشین کہ مین خود اُسکی تصحیح کرودن۔ اور عیب چینی کو کام مین نہ لاوین کہ انسان سے خطا ہوتی ہی ہی۔ یہ لازمہ بشری ہی خصوصًا ایسی حالت مین کہ باعث لحوق عوارض وتوالی ہموم وغموم تواتر حوادث جانکاہ دل ودماغ بالکل ازکار رفتہ ہورہے ہین۔ نسیان بدرجۂ غایت غالب۔ ہاتھون مین رعشہ کہ اپنے ہاتھ سے لکھنا نہایت مشکل وہ بھی دوچار سطر سے زیادہ نہین۔ بصارت مین ضعف مصنفین ومولفین کا دستور ہی۔ کہ ہاتھ مین قلم وکاغذ لیے ہوے بیٹھے ہین اور مضمون سوچ رہے ہین جب کوئی بات خیال مین آئی۔ فے الفور اُسکو لکھ لیا۔ پھر اُسکے بعد بھی اُسمین محو واثبات کرتے رہتے ہین۔ زیادت ونقصان عمل مین لاتے رہتے ہین۔ مجھکو یہ سب میسر نہین۔ مین دوسرے کا محتاج جب کوئی بات یاد آئی کاتب موجود نہین اور جب کاتب میسر ہوا وہ بات دماغ سے جاتی رہی باعث ضعف بصارت نظر ثانی سے بھی مجبور رہا بالجملہ اس قسم کی بہت سی مجبوری اس کتاب کی تحریر کے اثنا مین میرے پیش پا افتادہ رہی پس اے حضرات وقت ملاحظہ اس کتاب کے جو کوئی غلطی آپ کو معلوم ہو اُسمین مجھکو معاف رکھین۔ والعذر عند کرام الناس مقبول۔ **قصیدہ**

| | |
|---|---|
| من کان یرغب فی النجاۃ فما لہ | غیر اتباع المصطفی فیما اتی |
| ذاک السبیل المستقیم وغیرہ | سبل الغوایۃ والضلالۃ والردی |
| فاتبع کتاب اللہ والسنن التی | صحت فذاک اذا اتبعت ھو الھدی |
| ودع السؤال بکم وکیف فانہ | باب یجر ذوی البصیرۃ للعمی |

| | |
|---|---|
| الذین ما قال النبی صحبه | والتابعون ومن مناہجهم قفا |

## مناجات

| | |
|---|---|
| یا من یری ما فی الضمیر ویسمع | انت المعد لکل ما یتوقع |
| یا من یرجی للشدائد کلها | یا من الیه المشتکی والمفزع |
| یا من خزائن رزقه فی قول کن | امنن فان الخیر عندك اجمع |
| ما لی سوی فقری الیك وسیلة | فبالافتقار الیك فقری ادفع |
| ما لی سوی قرعی لبابك حیلة | فلئن رددت فای باب اقرع |
| ومن الذی ادعو واهتف باسمه | ان کان فضلك عن فقیرك یمنع |
| حاشا لجودك ان یقنط عاصیا | الفضل اجزل والمواهب اوسع |
| یا رب ان ذنوبی قد جلت بها | علما دہی وبا علاونی واسراری |
| انا الموحد لکن المقر بها | فهب لی ذنوبی لتوحیدی واقراری |

سہ اول ربیع الثانی ۱۳۱۸ھ تیرہ سو اٹھارہ ہجری مین لکھا گیا تھا بعد اُسکے بوجہ وقوع حادثہ جانکاہ اعنی ارتحال برادرم عزیزم مولوی عبد الرؤف غفر الله له ونور مرقدہ کے دل ودماغ بیکار محض ہوگیا۔ کچھ بھی صلاحیت دماغ مین باقی نرہی کہ کسی کام پر غور وفکر کرون لہذا تحریر اس کتاب کی چندے موقوف رہی مگر چونکہ اسکا مادہ وماخذ سب تیار وموجود تھا صرف صفحۂ کاغذ پر تحریر کرنا باقی تھا لہذا خیال مین یہ بات گذری کہ جب سالہا سال کی دوادوش وتگاپو سے ایک چیز جمع کی گئی ہے۔ تو اُسکو ضرور لائق کام کے بنا دینا چاہیے۔ پس الحمد لله ثم الحمد لله کہ آج بتاریخ ۸ جمادی الاول ۱۳۱۹ھ تیرہ سو انیس ہجری نبوی صلی الله علیه وآله وسلم مین یہ کتاب ختم ہوئی۔ رب اوزعنی ان اشکر نعمتك التی انعمت علی وعلی والدی وان اعمل عملا صالحا ترضىه وادخلنی برحمتك فی عبادك الصلحین واخر دعولنا ان الحمد لله رب العلمین والصلوة والسلام علی خیر خلقه وصفیه وحبیبه وخلیله محمد المصطفی واحمد المجتبی شفیع المذنبین ورحمة للعلمین ورسول رب العلمین وعلی اله واصحابه وعلی جمیع عباد الله الصلحین وعنا معهم برحمتك یا ارحم الرحمین ٥

# ریویو

## برکتاب مستطاب تذکرۂ صادقہ

از

مجمع فضائل و محاسن شاعر باکمال سخنور بیمثال مولوی ابوالکلام محی الدین احمد صاحب
آزاد دہلوی مقیم کلکتہ صانہ اللہ عن شرور الحساد

حمدا لمن جعل کلامہ تذکرۃ لاولی الابصار۔ واودع البواطن القدسیۃ
خزائن الاسرار۔ ونصلی علی صاحب الکتاب المبین وعلی آلہ واصحابہ اجمعین

وضع زمانہ قابل دیدن دوبارہ نیست
رو پس نہ کرد ہر کہ ازین کاروان گذشت

"تذکرۃ الاسلاف لتبصرۃ الاخلاف" عربی کا ایک اعلی درجہ کا مقولہ ہی جسکا سچا مصداق یہ "تذکرۂ اہل صادقپور" ہے۔ اسکے مولف اس خاندان کے یادگار جناب مولانا عبدالرحیم صاحب صادقپوری ہین۔ جنھون نے اپنی لائف اس کتاب کے صفحہ ۱۳۰ سے صفحہ ۱۵۸ تک درج کی ہی۔

فاضل مولف نے اس تذکرہ مین اس خاندان کی تمام کیفیت اور تمام اہل خاندان کے حالات نہایت عمدگی سے تحریر کیے ہین۔ بالخصوص ایسی حالت مین کہ تمام خاندان کا شیرازہ پریشان ہوچکا ہو۔ اور واقفیت و تحقیق کے بہت کم ذرائع باقی رہگئے ہون۔ انکی یہ کتاب نہایت مفید اور خاندان کے بقاے دوام کا عمدہ ذریعہ ہے۔

غور سے دیکھو تو جسقدر یہ تذکرہ عبرت کا یقین دیتا ہی۔ او جسقدر اس خاندان کے تمام واقعات انسان کی طبیعت کو موثر کرتے ہین۔ غالباً بہت کم ایسے تذاکرا ور ایسے واقعات ہونگے۔

اول تو "عروج و زوال" کی تصویر جسقدر بہتر اس تذکرہ سے کھنچ سکتی ہی کسی واقعہ سے نہین کھنچ سکتی۔

ایک خاندان کا یہانتک ترقی کرنا کہ دولتِ علم اور دولت و مال مین اُنکی نظیر نہو۔ ہزارون اُنکے کھانے والے ہون۔ ہزارون جان نثاری کے پے موجود ہون۔ خاندان کا خاندان ایک موقع پر مسکن گزین ہوجائے۔ اور اتفاقی صورت کا نام "صادقپور" اختیار کرے۔ باوجودیکہ یہ نام ایک شہر کے کسی حصہ سے تعلق رکھتا ہو مگر اسکے ترقیات جزئی شہرت سے بڑھکر کلی شہرت سے بھی بڑھ جائے۔ علمی حیثیت سے دیکھو! تو بڑے بڑے مصنف اعلیٰ درجہ کے واعظ خاندان مین موجود ہون۔ دولت کے لحاظ سے دیکھو تو تمام موجودہ دولتمندون مین اُنکے ڈنکے بجتے ہون۔ پھر یکایک اُس خاندان کا ایسے ورطۂ تنزل مین آپڑنا۔ جس سے اُسکی تمام ترقیات پر پانی پھر جائے۔ یعنی سرے سے بیڑاہی ڈوب جائے۔ کوئی نام لیوا نہ نظر آئے۔ کوئی جان نثار جان نثاری نہ کرے۔ خود حاکم وقت بخت برگشتہ پھر جائے۔ خود اپنے پرائے ہوجائین۔ دم کے دم مین کارخانہ ہی پلٹ جائے۔ اور ایک آنکھ بند کرنے والا جب ایک پل کے بعد آنکھ کھولے۔ تو اُسے بجائے ایک خوبصورت محل کے ایک دشت بے لق و دق میدان چٹیل نظر آئے۔ نہ اُسکے سر بفلک محلون کا کچھ نشان معلوم ہو۔ اور نہ اُس صادقپوری دیوارون کی کچھ یادگار باقی ہو۔ پس ایک انقلابی صورت دیکھنے والے کو حیرتی اور مبہوت بنادیے!!! اے آن صادقپور بہ کجاست! واہل صادقپور بہ کجا اند! نہ مکان راتمکنے! و نہ مکین راتمکنے! آلہی این چیست!!

یہ سب کچھ کیون ہوا؟ کس لیے ہوا؟ بس بس! یہ کچھ نہین معلوم! ہان اُس حکیم علی الاطلاق خالق دوجہان کی یہ بے انتہا قدرتون مین سے ایک انقلاب کنندہ قدرت ہی۔ کہ اقبال کو تنزل سے بدل دینا،، !! مگر اسکا سبب ظاہری بجز اتفاقی کے اور کچھ نہین قرار پاسکتا!

اب دیکھو!! کہ یہ بیان انسان کو اُسکی بے انتہا قدرت کا اور ان اتفاقی کارروائیون کا یقین دلاتا ہے! اور سننے والے کو کسقدر موثر کرتا ہی! ہان! اور نہین تو تم ذرا اپنے ہی دل پر ہاتھ رکھکر دیکھو کہ کیسا کانپ رہا ہی۔! کیسی ہولناک کیفیت پیدا کررہا ہے! اس سے بہتر اور اس سے بڑھکر اور کیا حالت موثر ہوگی۔!؟ =۔

پھر اُس خاندان کے جو پس ماندہ تھے۔ اُنکے ساتھ کسطرح یہ فلک کجرفتاری سے پیش آیا؟ وہ کونسی مصیبت تھی کہ اُنپر نہ آئی ہو! اور وہ کونسی سختی تھی کہ اُنھون نے جھیلی نہو۔! مگر ساتھ ہی اُنکا بے نظیر

صبر و تحمل۔ اور اس جانگداز حالت مین بھی اللہ کا شکر ادا کرنا۔ صبر و شکر کی ایسی عمدہ تعلیم دیتا ہے۔ کہ اس سے بہتر اور کوئی نہین ہوسکتی۔!:۔

اسکے بعد پھر اتفاق اور استقلال کا ساتھ دینا۔ ایک کوشش کرنے والے کی کوشش سے خاندان کا پھر ترقی کرنا اسکول کا جاری ہونا علم کا ساتھ دینا۔ اس سب کچھ کا ایک اتفاق کی بدولت ہونا۔ کیا اتفاق کی تعلیم نہین دیتا ؟!

واقعی یہ کتاب اول سے آخر تک خاص خاص کیفیتون اور حالتون کا فوٹو پیش نظر کرتی ہے۔ اللہ تعالی مولف موصوف کو جزاے خیر عطا فرمائے کہ اُنھون نے یہ کتاب تالیف فرمائی ادھر اُدھر سے کوشش کرکے واقعات اکٹھا کیے۔ ہمنشیون کے ذریعے سے شکر جمع کرکے لڈو تیار کیا۔ اور ہم لوگون کو مستفیض ہونے کا موقع دیا۔ میرے مکرم دوست جناب مولانا محمد یوسف صاحب خطیب مولوی بورڈ اف اکزامینرس کلکتہ کی فرمائش سے مین نے ایک مثنوی فارسی تقریظ مین نظم کی تھی جو وقت گنجائش کے سبب سے یہان درج نہوسکی تین قطعات تاریخ درج کرتا ہون۔

## قطعہ تاریخ تصنیف تذکرہ صادقہ

مژدہ اے والہان صادقپور
حضرت مولوی عبد رحیم
تذکرہ یہ اُنھون نے لکھا ہے
نقطہ نقطہ ہے خال روی بتان
واقعات صحیح سے لکھے ہین
تذکرہ یہ وطن کا لکھا ہے
اسمین لکھا ہے حال صادقپور
جو بزرگون کا تھا کبھی ملجا

مژدہ اے عاشقان روے وطن
صاحب علم و ماہر ہر فن
جسکی تعریف مین زبان الکن
صفحہ صفحہ بیاض صحن چمن
جسمین کچھ بھی نہین ہی جاے سخن
اسپہ شیدا ہین عاشقان وطن
جو کبھی تھا علوم کا گلشن
جو بزرگون کا تھا کبھی مسکن

عالم و فاضل و ادیب و حکیم — الغرض کاملون کا تھا مخزن
شمع بزم کمال کہیے اُنھین — جنسے بیت العلوم تھا روشن
اسکو کہیے زر کمال اگر — اُسکو کہیے کمال کا معدن
ہائے دیکھو یہ گردش دوران! — ہائے دیکھو زمانہ کے یہ چلن!
اک خزان لوٹ لیگئی سب کچھ — اب نہ وہ پھول ہین نہ وہ گلشن
ہان فقط یادگار ہین باقی — جنسے اب نام اُنکا ہے روشن
میرے مخدوم حضرت رنجور — جنکی توصیف اے یقینی ناممکن
اُنکا ارشاد تھا لکھو تاریخ — اُنکا اصرار تھا کہ تعجیلن
تھی اسی فکر مین پریشانی — غور مین تھا کہ ناگہان فوراً
دل سے آزاد کے ملی تاریخ — ہے طراز ندہ ذکر اہل وطن
۱۳۱۹ھ

ولہ

اس رسالے کی کس سے ہو تعریف — واقعی فیض کا مقالہ ہے
ہر روایت ہے مستند اسکی — معتبر اُس کا ہر حوالہ ہے
سر سے ازاد لکھد ہجری سال — خبر آفاق یہ رسالہ ہے
۱۳۱۹ھ

ولہ

## قطعۂ تاریخ طبع کتاب مذکور

چھاپ کردند این کتاب نفیس — فکر شان را صد آفرین بادا
از سروش ہاتف این ندا آمد — سرمۂ چشم ناظرین بادا
۱۳۲۰ھ

قطعۂ تاریخ از شاعر بے نظیر جامع کمالات منبع حسنات ذوی المناقب والمفاخر
جناب مولوی شاہ محمد اکبر صاحب۔ اکبر ابو العلائی داناپوری عظیم آبادی دام فیضہ

مولوی کریم عبد رحیم نے — خود کریم اور باکرم اجداد
ورراونکی کتاب ہے کیا خوب — میری آنکھوں کے بھی ہین دو مرے صاد
شرفای وطن اسسے دیکھین — ہے توی اسکی کس قدر اسناد
تابہ آدم ملا دیا ہے نسب — اسمین کیا شک ہی ہم ہین آدم زاد
آپ ہین یادگار تاج فقیہ — تھے جو اس صوبہ کے امام جہاد
یہی حضرت ہمارے جد بھی ہین — ہم ہین عبد العزیز کی اولاد
پسر خورد تھے یہ حضرت کے — ہوے یہ بھی منیر مین آباد
یہ گھرانا بڑا اکرم ہے — اسمین عباد اس مین ہین زہاد
اولیا اسمین غوث و قطب اس مین — اس مین ابدال اس مین ہین اوتاد
اسمین مخدومون کی جماعت ہے — جس کا ہر فرد اہل رشد و رشاد
کاکو مین آکے ان بزرگون نے — بعض نومسلمون کی کی امداد
پھر بہار اور نواده ان سے بسا — پڑی دونون جگہ نئی بنیاد
پھر یہ پھیلے تمام صوبے مین — ہر جگہ پہونچے یہ فرشتہ نژاد
تھوڑے سے میرے جد یہان آئے — دانا پور مین رہے وہ بادل شاد
اسی نسخہ مین انکی ہے تفصیل — جمع ہین اس مین ان کے سب افراد
زیر خالص یہ ہے کتاب نفیس — اس کی پرکھی ہوئی ہے ہر روداد
غل و غش سے ہو پاک یہ اکبر — ہے دعائیہ سال "بے غش باد"
۱۳۱۹

سٹ بہار سے ادترا ایک بستی ہے جسمین حضرت سید لطیف الدین دانشمند کی اولاد بستی ہی آپ کے پوتے حضرت شاہ سیف اللہ قدس سرہ تھے وہ نواسے تھے حضرت شاہ دولت منیری قدس سرہ کے اون کے نواسے فقیر محمد اکبر کے پردادا حضرت شاہ طیب اللہ قدس سرہ میرے دادا حضرت شاہ تراب الحق قدس کی شادی حضرت شاہ غلام حسن قدس سرہ خلیفہ شاہ محمد منعم قدس سرہ کی دختر سے ہوئی اوریہین رہگئے فقط۔

سٹ دانا پور قدیم سادات باقری کی بستی ہی یہان پانچسو برس سے سادات کی بستی ہے اوران کا نسب بہت پاک ہے صرف نوآبادہ اور موضے سے قرابت رہی مگر اس تیس برس سے بعض پیوند نسب اچھے نہین ہوے ۱۲ محمد اکبر ابوالعلائی۔

## قطعۂ تاریخ از جامع علوم ظاہریہ و باطنیہ مقبول بارگاہ رب العرش جناب مولوی الٰہی بخش خانصاحب بڑاکری بہاری

پٹنہ کہ بود مسکن و ماوائے کاملین
بودند اہل فضل ازان شہر خوشہ چین

تعلیم یافتند ازان درسگاہ خبیر
توحید و اتباعِ سنن جملہ مومنین

جاری شدہ از وہمہ انہار اہتدا
زان سان کہ چشمہ جنان پی جاتیان معین

آب زلال او ہمہ صافی ز کدر حدث
دُر خوشاب او ہمہ یک دانۂ ثمین

ہر لحظہ ریختے از و آبِ حیات مجید
تازہ دم از وی کام و دہان موحدین

دارو زمانہ یاد سبے وارِدات او
اذکار و بار علم و سنان مجاہدین

روح روان چشمہ ولایت علی بنام
پیر ہدائے نمونۂ اخلاق مرسلین

مستِ میِ الست بذات احد فنا
یحییٰ علی صبور چو یحییائے اولین

ضرغام نیستان رضا احمد اللہ
ثابت بہ امتحان چو قدمہائے مرسلین

مولائے من جناب عنایت علی ولی
سیفی زبان چو سیفِ نجا و مہاجرین

فرحت حسین کہ صدق صفا زہد اتقا
بودند جا کرانش ولی نیک کمترین

رہنمایان بسے گذشتہ در وصاحبان فضل
الا حقین ولی بقدمہائے سابقین

در زہد و اتقا ہمہ مسند نشین مجید
در علم و فضل آن ہمہ بودند کاملین

در رزمگاہ و غزو ہمہ رایت ظفر
در بحث گاہ علم ہمہ آیت مبین

زانفاسِ پاک انہمہ شاہان فخر فقر
حق حق شنیدہ شد ز صفحہائے چین

از فیض پائے ہمچو بزرگان پر ضیا
زیباست گر نہد بفلک پای خود زمین

دین خدا کہ احمد مرسل رسول اوست
مخلوط بدع بود زاو ہام پیش ازین

توحید پر ز شرک ریا جز و از خلوص
اعمال پر ز ریو چو اطوار کافرین

آخر گہان یگان کمر خویش بست و جست
بہر علوم دین بطلب شد چو سابقین

مستانہ وار بے خبر از جادہ ناسبق
مال و منال و جان ہمہ کردہ فدای دین

در راه حق ز لومۂ لائم نہ ہیچ باک
جان ہدر کردہ راہ خدا پاک بخیتند
صور صدای حق بدمیدند در جہان
معمور گشت ہند ز انوار اہتدا
آباد گشت مسجد و خمخانہا خراب
ذکر خدا بکوچہ و برزن شدہ بلند
ہر خانہ گشت مجلس قدوسیان جواب
آخر زمانہ طرح دگر ریخت بعد ازان
یعنی بحسب عادت خود از زمان صدر
ای پٹنہ ای سرای علوم و فنون مجد
بعد از خروج روح جسد میشود خراب
لیکن بدانم اینکہ تو از بہر گیتے
یعنی نشان قافلہ رفتہ تاکنون
عبدالرحیم فرع درخت آسمان سما می
بر مسند افاضہ چو باران محط سال
علامۂ زمانہ و فخر زانۂ جہان
اینک نوشتہ است بحال اکابران
نطقش چنان نہاد کہ میگفت کہکشان
جستم چو سال طبع ز ارباب علم و ہوش

صرف از جناب حضرت داد ار خائفین
از نوث و درد ریو شیاطین ملحدین
گویا کہ بود بہر ضلالت دم پسین
لطف خدا خروج نمود آخر از کمین
شبحہ بدست آمدہ در جای ساتگین
نام خدا بجا تم دلہا شدہ نگین
القصہ ز انچنان شدہ اہل جہان چنین
گو را بود بطبع چنین شیوۂ حسین
این گنجہا نمودہ بزیر زمین دفین
شرط وفا نہ ہست بقای تو بعد ازین
افتد ز پا مکان چو نباشد در و مکین
در خلعت وجود باین حالت غمین
باقیست در سرای تو با فر سالفین
حق گوی نیکخوی بصدق و صفا قرین
ریزد بکام اہل جہان شیر و انگبین
قسطے بذات پاک او از علم راسخین
خوشتر رسالۂ کہ کند جان عنبرین
من بندہ اش شوم چو ہدہد جابجا کرین
از مان شنید و گفت چہ تاریخ اہل دین
۱۳۱۹ھ

قطعۂ تاریخ از طبع ذکی عالم و صوفی و متقی مولوی سید حاجی شاہ اقبال علی
صاحب قادری البہاری متخلص بہ بحر۔ دام فیوضہ

نذر اونکی سب سے لاکھ تسلیمات
ہر گھڑی اونپر لاکھ لاکھ سلام
حال انساب اہل صادق پور
یعنی عالی جناب تاج فقیر
لائے تشریف سوی ہندستان
فیض اون کا ہوا وہ عالمگیر
فضل حق سے جہا مین تھے دلیر
اونکے فرزند شاہ یحییٰ کام
ہے مزار آپ کا منیر منیر
آپ مخدوم دہر ہین مشہور
نسل کا اُنکے دور دور ہے نور
کیا لکھون وصف اہل صادق پور
مالک ملک علم تھا ہر کس
مصدر امر مسلک اسلام
تھے ولایت علی کریم زمان
مولوی احمد اللہ مرحوم
اور یحییٰ علی علی الاطلاق
مختصر یہ کہ آفتاب تھے سب
تھے یہ اسلاف سب ہوئے مغفور
صاحب عز وجاہ و فضل و کمال
جتنے موجود ہین رہین آباد
دولت وصولت وعلوم ونسب
عالم باعمل حلیم وحشیم

جنکو حاصل ہے عز و تکریمات
اور اصحاب و آل پر بھی مدام
ہے زمانے مین اس طرح مشہور
اہل مکہ مین تھے شریف وجیہ
آیا اُنکے قدوم سے ایمان
ہوگئے اہل دین صغیر وکبیر
راجہ مُنیر سے لے لیا تھا منیر
ہے منیری لقب اسی سے ہوا
بھوکھے عرفان کے ہوتے ہین وان سیر
اسکی تفصیل اب نہین منظور
ہین خلف اونکے اہل صادقپور
ان مین ہر ایک تھا دُرِ منثور
سالک سلک حق ہر ایک نفس
مطلع مہر طور علم کلام کا
تھی ولایت علی کی اونسے عیان
صاحب عز وجاہ و بحر علوم
مظہر عشق جلوۂ خلاق
اس زمین پر فلک رکاب تھے سب
انکے اخلاف بھی ہین سب مشہور
ہے ہر اک فرد بے نظیر و مثال
سب رہین فضل حق سے خرم وشاد
سب ہین بے مثل و بے نظیر ہین سب
شاہ عبد الرحیم بالتکریم

نذر اونکی ہے لاکھ تسلیمات
ہر سحر اونپر لاکھ لاکھ سلام
حال انساب اہل صادق پور
یعنی عالی جناب تاج فقیر
لائے تشریف سوی ہندستان
فیض اون کا ہوا وہ عالم گیر
فضل حق سے جہا دین تھے دلیر
اونکے فرزند شاہ یحیے کام
ہے مزار آپ کا منیر منیر
آپ مخدوم دہر ہین مشہور
نسل کا اونکے دور دور ہے نور
کیا لکھون وصف اہل صادق پور
مالک ملک علم تھا ہر کس
مصدر امر مسلک اسلام
تھے ولایت علے کریم زمان
مولوی احمد اللہ مرحوم
اور یحیے علی سے علے الاطلاق
مختصر یہ کہ آفتاب سے تھے سب
تھے یہ اسلاف سب ہوئے مغفور
صاحب عز و جاہ و فضل و کمال
جتنے موجود ہین رہین آباد شہر
دولت وصولت وعلوم و نسب
عالم باعمل حلیم و حشیم

جنکو حاصل ہے عز و تکریمات
اور اصحاب و آل پر بھی مدام
ہے زمانے مین اس طرح مشہور
اہل مکہ مین تھے شریف وجیہ
آیا اونکے قدوم سے ایمان
ہوگئے اہل دین صغیر و کبیر
راجہ منیر سے لے لیا تھا منیر
ہے منیری لقب اسی سے ہوا
بھوکھے عرفان کے ہوتے ہین وان سیر
اسکی تفصیل اب نہین منظور
ہین خلف اونکے اہل صادقپور
ان مین ہر ایک تھا دُر منثور
سالک سلک حق ہر ایک نفس
مطلع مہر طور علم کلام کے
تھی ولایت علی کی اونسے عیان
صاحب عز و جاہ و بحر علوم
مظہر عشق جلوہ خلاق
اس زمین پر فلک رکاب تھے سب
انکے اخلاف بھی ہین سب مشہور
ہے ہر اک فرد بے نظیر و مثال
سب رہین فضل حق سے خرم و شاد
سب مین بے مثل و بے نظیر ہین سب
شاہ عبد الرحیم بالتکریم

یہ وہ بیسر آثر احباب
اک نسب نامہ خوب لکھا ہے
بن گیا سبحۂ دُرِ شہوار
دل نے چاہا لکھوں سنِ تالیف
فکر کیا ہے لکھو سنِ نایاب

خاندان کے ہیں کاتب الانساب
دُرِ منثور کو پرو یا ہے
یا ہے اک بحر مجمع الانہار
کہا ہاتف نے اے بشیر لطیف
باغ انساب عالمان باداب
۱۳۱۹ھ

## وله مع صنعت توشیح

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | حمد سزا دار خدائے جہان | ۵۰ | ۶۰۰ | خالق افلاک و زمین و زمان | ۵۰ |
| ۵۰ | نعت بود لایق محبوب حق | ۱۰۰ | ۱۰ | یمن جہان طالب و مطلوب حق | ۱۰۰ |
| ۱ | از پسِ تحمید احد والسلام | ۴۰ | ۴۰ | مقصد دل عرض کنم بالتمام | ۴۰ |
| ۵ | ہست بہ پٹنہ چو محلّ نکو | ۶ | ۹۰ | صادق و پور است بہم نام او | ۶ |
| ۲ | بود دران مسکن اہل وفا | ۱ | ۲ | بُد صدفِ گوہر صدق و صفا | ۱ |
| ۳ | جملہ کہ در علم علَم داشتند | ۴ | ۴۰ | مورد الام و جفا ما شدند | ۴ |
| ۴۰ | مطلع اوصاف حمیدہ بُدند | ۴ | ۴۰ | مقطع اثمار رسیدہ شدند | ۴ |
| ۸ | حیف کہ آن مجمع اہل کرم | ۴۰ | ۱ | از ستم دہر شدہ کالعدم | ۴۰ |
| ۲۰۰ | رفت کتب خانہ و مال و حشم | ۴۰ | ۷ | زیر زمین شد نسب محترم | ۴۰ |
| ۴۰ | مولوی معنوی عبد الرحیم | ۴۰ | ۵ | ہست بہ پٹنہ چو بستان عظیم | ۴۰ |
| ۷۰ | عالم ذی منصب و عالی حسب | ۲ | ۲۰ | کرد رقم تذکرہ عالی نسب | ۲ |
| ۶۰۰ | خیر شد این تذکرۂ صادقان | ۵۰ | ۵۰ | نسبت اموات پئے لاحقان | ۵۰ |
| ۱۰۰ | قوم خود و ہم نسب و اصل خویش | ۳۰۰ | ۲۰ | کس نہ بُد آگاہ از نیہا ز پیش | ۳۰۰ |
| ۳۰۰ | شکر کہ شد فیض بزرگی بمن | ۵۰ | ۴ | داد خبر از نسب خویشتن | ۵۰ |
| ۲۰ | گلشن انساب ہمان اہل دین | ۵۰ | ۳۰ | شد سبب فرحت قلب حزین | ۵۰ |
| ۴ | داد چہ این دولت معدوم ما | ۱ | ۶۰۰ | خواند دلم بر کرمش مرحبا | ۱ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ٢٠٠ | رسم نسب کرد کہ گوہر بسفت | ٤٠٠ | ١٠ | یافتم از ہمت او مال مفت | ٤٠٠ |
| ٣٠٠ | شد پئے این تذکرہ چون فکر سال | ٤٠ | ٢ | بود بدل زمزمۂ این خیال | ٣٠ |
| ٧ | نو دو بشیر آمدہ ہاتف برفق | ١٠٠ | ٦٠ | سال بگو اعظم انساب صدق | ١٠٠ |
| سمت ١٩٥٨ | | فصلی ١٣٠٨ | عیسوی ١٩٠١ | ہجری ١٣١٩ | بنگلہ |

## ولہ در تاریخ طبع

مولوی سلیمے سے تقی و ذکی — اسمش عبد الرحیم با توقیر
خوش رقم کرد یک نسب نامہ — کرد انساب پاک را تفسیر
صاف شد حال اہل صادق پور — روشن اندر جہان چو ماہ منیر
چون نسب نامہ طبع شد سالش — ذکر ارباب صدق گفت بتشیر
١٣٢٠ھ

## قطعۂ تاریخ از شاعر یکتا و فرید جناب قاضی محمد عبد الحمید صاحب حمید محمدن میرج رجسٹرار متوطن کلکتہ

مژدہ اے والہان حسن قدم — مژدہ اے طالبان سر وجود
مژدہ اے سرخوشان جام صفا — مژدہ اے میکشان بزم شہود
از حریم جمال صادق پور — شاہدے دل فروز جلوہ نمود
کلک معنی نگار نکتہ شناس — گرہ کار دل ز لطف کشود
آنکہ عبد الرحیم بحر صفاست — سالک راہ حضرت معبود
آنکہ از علم اوست شان ہنر — آنکہ از فیض اوست رونق جود
آنکہ از نسل ہاشم ست و زبیر — مخزن سر فضل رب ودود
داد ترتیب تازہ تذکرہ — کہ ازان سہل شد رہ مقصود
حال صاحبدلان صادقپور — بہ تمام و کمال شرح نمود
خلف اصغر مشار الیہ — آنکہ نور الہدےٰ بود مسعود
آنکہ کرسی نشین صدق و صفاست — آنکہ از وے فروغ دین افزود

| | |
|---|---|
| گرد ایما بہ طبع آن زخلوص | اہل دین را نشاط دل بخشود |
| للہ الحمد آن صحیفۂ فیض | للہ الحمد آن سفینۂ جود |
| شدہ آراستہ بہ حلیۂ طبع | شائقان را جمال خود بنمود |
| ہان بیائید و نقد جان آرید | بخر بیداری دُرِ مقصود |
| اینچنین یوسفے دلارائی | کس ندیدہ ست گہے بمصر شہود |
| سال طبعش حمید نکتہ سرا | "مظہر حسن بے زوال" سرود |
| | ۱۳۱۹ھ |

## رباعی تاریخ منہ

| | |
|---|---|
| این نامہ کہ کردہ نظر افروزی دل | باشد ہمہ اخلاق و سیر را شامل |
| کلک سخن آفرین پئے سال حمید | بنوشت کہ ـ "تاریخ ادیب کامل" |
| | ۱۳۱۹ھ |

## قطعۂ تاریخ طبع از شاعر خوش فکر جادو بیان جناب مولوی شاہ سید نذر الرحمن صاحب حفیظ عظیم آبادی سلمہ المنان

| | |
|---|---|
| آن عبد رحیم صاحب علم | یکتائے زمان و فخر دوران |
| چون تذکرہ نوشت بے مثل | ز احوال گذشتگان ذیشان |
| ہاتف چو شنید وصف طبعش | مانند حفیظ شاد و فرحان |
| گفتا کہ چہ سال ہجریش بود | گفتم کہ ـ نوادرات اخوان |
| | ۱۳۲۰ھ |

## دیگر

| | |
|---|---|
| نایاب چھپا یہ تذکرہ خوب | کہیے دُرِ بے عدیل جسکو |
| پوچھے جو کوئی حفیظ تاریخ | گلشن فیض ہے ـ یہ کہدو |
| | ۱۳۲۰ھ |

## دیگر مادۂ تاریخ

وجود مناجسرین

۱۳۲۰ھ

قطعہ تاریخ از شاعر طباع و ذہین منشی زین العابدین صاحب متخلص بہ حزین عظیم آبادی شاگرد مولوی محمد یوسف صاحب جعفری رنجور عظیم آبادی

وہ عبد الرحیم اہل تقوٰے و علم
محقق محدث مفسر فقیہ
امام زمان عالم باخبر
غرض جس قدر انکی تعریف ہے
کتاب ایک تصنیف کی آپ نے
لکھی مرحبا ایسی (تاریخ حق) ۱۳۱۹ھ
یہ چھپنے کو کلکتہ مین آئی جب
حزین تو بھی لکھ اس کی تاریخ طبع
بفحوائے الامر فوق الادب
مین تھا سوچ ہی مین کہ بن ناگہان

مطیع خدا پیرو مصطفٰے
موحد ولی سالک رہنما
شریعت کی جان صوفی باصفا
ادا مجھسے ہو وہ مرا منھ ہے کیا
کہ اللہ والون کا ہے تذکرا
نہین جس مین کچھ جائے چون وچرا
تو اُستاد نے حکم مجھکو دیا
ہے اورون نے بھی سال اسکا لکھا
عمل حکم پر مجھکو کرنا پڑا
تو ارخ اہل اللہ آئی ندا ۱۳۱۹ھ

قطعۂ تاریخ از عالم علوم مشرقی ماہر فنون مغربی عندلیب گلستان شاعری ہمشیرزادہ ام عزیزی و نور عینی مولوی محمد یوسف جعفری متخلص بہ رنجور دامہ اللہ بالعز والوقار مادام اللیل و النہار در سنہ ہجری

خال اقدس جناب عبد رحیم
جن سے روشن ہے شمع بزم دین
تذکرہ خاندان کا اپنے
خاندان ہو اگر تو ایسا ہو

جن کے ہے علم و فضل کا شہرا
جن سے اسلام کا چمن ہے ہرا
للہ الحمد انھون نے لکھ ڈالا
کہ ہو یکتا ہر ایک فرد اُس کا

| | |
|---|---|
| خاندان یہ نہیں گلستان ہے | جس کے ہر گل کا رنگ و بو ہی جدا |
| کوئی ہے موتیا کوئی ہے گلاب | کوئی ہے یاسمین کوئی لالا |
| اس رسالے کو پڑھ لیا جس نے | باغ کی سیر اُسنے کی گویا |
| مین نے تاریخ دل سے جب پوچھی | ہے یہ گلگشت بوستان ۔ بولا |
| | ۱۳۱۹ھ |

## وله درسنه عیسوی

| | |
|---|---|
| جتنے تھے اسلاف و اخلاف اہل صادقپور کے | صاحب علم و عمل اہل ہنر اہل کمال |
| تذکرہ اُن صاحبون کا خال اقدس نے لکھا | اُس مین ظاہر کر دیا اُن مین سے ہر واحد کا حال |
| تذکرہ اسکو نہ کہیے بلکہ آئینہ ہے یہ | جس مین آتا ہے نظر اُن کا جمال و خط و خال |
| قدر دانون کے لیے پیشکش ہے بے بہا | اسکے آ سکتا نہیں یا سنگ مین قارون کا مال |
| واسطے تاریخ کے رنجور نے جب فکر کی | دل یہ بولا ۔ واہ وا وا ارمغان بے مثال |
| | ۱۹۰۱ء |

## ازشاعرخوش بیان جناب ابوالمظفر مولا بخش صاحب رضوان آروی مالک رضوانی پریس کلکتہ شاگرد حضرت حمید دام فیوضہ

| | |
|---|---|
| عالم باعمل صادقپور | مولوی عبد رحیم اہل صفا |
| جامع تذکرۂ اہل حدیث | مہبط رحمت رب علا |
| اُنکے اوصاف لکھے کیا کوئی | اونکی مدحت ہو رقم کس سے بھلا |
| تذکرہ اونکا یہ ہے کیا جامع | ایک عالم ہے خریدار اُسکا |
| کلک رضوان سخن گستر نے | سال گلشن کدۂ فیض ۔ لکھا |
| | ۱۳۱۹ھ |

## ازشاعرسخندان جناب سید محمد عثمان صاحب سید ۔ مالک عثمانی پریس کلکتہ

| | |
|---|---|
| جمع تھے اتقیا ذوی الاجلال | تھے ہر اک آفتاب اوج کمال |

سبھی ذی عزو جاہ تھے یکسر
رشک گلزار ہے عظیم آباد
سب گئے اس جہان سے اک بار
مٹ گیا خاندان عالی جاہ
اون مین باقی ہین ایک یہ ذیجاہ
مولوی معنوی کریم و حشیم
انھین ذی علم نے لکھا اچھا
ذکر انساب اہل صادق پور
طبع ہو کر وہ ہو گیا تیار
دل مین تاریخ کا خیال ہوا
سال تالیف صاف لکھا اونے
اور تاریخ طبع لکھ یہ شتاب

اوج حشمت پہ تھے مہ انور
اس مین اون اتقیا کی تھی بنیاد
بکھرے جس طرح موتیون کا ہار
گئے ملک عدم کو ہو کے تباہ
ہین جو تسلیم اتقا کے شاہ
یعنے عبد الرحیم ذی تکریم
تذکرہ صادقان والا کا
تھے جو مقبول خاص رب کے حضور
صاف و پاکیزہ عبرت گلزار
دلِ سید نے صاف حکم دیا
ذکر انساب صادقین یہ ہے
۱۳۱۹ھ
کہ ہو محبوب خاص و عام کتاب
۱۳۲۰ھ

## از شاعر سخنور جناب محمد نذیر صاحب صابر شاگرد حضرت بشیر پھلواروی مدظلہ

عالم و فاضل جناب مولوی عبدالرحیم
تذکرہ انساب کا یہ خوب لکھا شوق سے
احرف منقوط سے صابر لکھو تاریخ طبع

اتقا سے اونکی صورت یہ ہے عالم نور کا
چھپ کے اسنے رنگ دکھلایا در منشور کا
تذکرہ سچ - حق - بجا ہے اہل صادق پور کا
۱۳۲۰ھ

## قطعہ تاریخ از مجمع فیوض و اکرام واعظ الاسلام جناب ابوالحسنات مولوی محمد عبدالغفور صاحب داناپوری

شد طبع حال پاکان آنانکہ شد زاوشان
کردند فرق ظاہر در امر حق و باطل
شد منہدم ز اوشان بنیان کفر و بدعت
دادند جان شیرین در راہ خالق جان

رائج حدیث و فقہ و توحید و شوکت و خیر
شد مرتفع ضلالت ویران گشت چہ دیر
معدوم شد ز گیتی شرک و عبادت غیر
کردہ بحکم سرورا در بحر و دشت ہا سیر

| | |
|---|---|
| مطبوع شد کتابے در ذکر حال آنہا | باصحت ولطافت خالی ز علت وضیر |
| فارغ بصد مسرت گفتا ز روے ابجد | تاریخ طبع او زہے حالات اہل خیر |

## وله ایضاً در بحر دیگر

| | |
|---|---|
| لکم یا ایها الخلاون بشہ سے | کہ ریحانی ز باغ حق شگفتہ |
| جناب شیخ وقت عبد الرحیم | بیغما داد خوش سے گنجے نہفتہ |
| چنان تحریر کردہ حال پاکان | کہ دیگر مثل او ہرگز نگفتہ |
| بیان اوست گویا چشم دیدہ | خس وخاشاک شک را پاک رفتہ |
| چو جستم سال طبع او ز ہاتف | کہ تا گردد عیان آن دُر کہ سفتہ |
| ز روی استقامت قلب فارغ | زہے "تاریخ اہل خیر گفتہ" |
| | ۱۳۰۹ھ |

## از بلبل بوستان سخنوری جناب مولوی حافظ سید عبد الرزاق صاحب کلامی ساکن حال ٹونک و متوطن قصبہ رائے بریلی دام فیوضہ

| | |
|---|---|
| ہین جو مرد راہ مولا مولوی عبد الرحیم | سرگروہ اہل درد واہل دل ہین انتخاب |
| شاہباز اوج ذکر حق نہنگ بحر عشق | رنگ وبوے باغ ایمان بحر دین کے دُرِ ناب |
| خود سے فانی باخدا باقی سراپا سوز ودرد | روے انور سے خجل جنکے ہر روے آفتاب |
| رہتے ہین جو رات دن مست شراب بیخودی | آتش عشق حقیقی سے ہے دل جنکا کباب |
| وہ زبیری اور وہ خورشید افلاک علوم | ایک پٹنہ کیا کہ جنسے ہند کو ہے آب وتاب |
| خاندان مین جنکے لیکر ابتدا سے آجتک | اہل حق ہوتے رہے ہین مرجع ہر شیخ وشاب |
| یہ اُنھین کے حال ہین لکھا اُنھون نے تذکرہ | اہل ایمان اسکو جانین بے تصنع صدق ماب |
| خاندان مین اپنے تھے اسلاف جتنے باخدا | ذکر اونکا لکھدیا بے بیش وکم بہر ثواب |
| داور عالم کرے مقبول خاص وعام اسے | شوق سے جو اسکو دیکھے بیگمان ہو فیضیاب |
| از سر ہوش ای کلامی بہر سال احمدی | بولا ہاتف "یہ بیان ہے بے نظیر ولاجواب" |
| | ۱۳۱۹ھ |

# فہرست مضامین تذکرہ صادقہ

# تصحیح اغلاط تذکرہ صادقہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۳ | الدرر | الدرر | ۳۵ | ۱۲ | کروہ | وہ |
| 〃 | ۶ | ارقاہ اللہ | رقاہ اللہ | ۳۷ | ۱۹ | مقابضت | قبضہ |
| ۲ | ۳ | ادجوہ | ارجو | 〃 | ۲۱ | مقابضت | قبضہ |
| 〃 | ۶ | السباق | السبّاق | ۳۸ | ۷ | اولاد | از اولاد |
| ۳ | ۷ | الدرر | الدرر | 〃 | ۱۸ | متعلقان | از متعلقان |
| 〃 | ۱۶ | سورہ | سُوَرُ | ۳۹ | ۵ | فرزند | فرزندان |
| ۱۲ | ۲۲ | دوبیٹی | دوبیٹیان | ۴۱ | ۵ | کی گئی تھی | کیا گیا تھا |
| ۱۴ | ۱۳ | چودہ پشت | چودہ پشتون | ۴۲ | ۴ | رحمہ اللہ | رحمہ اللہ |
| ۲۷ | ۵ | محمد یوسف | محمد شریف | 〃 | ۶ | کھلوایا | کھوایا |
| ۳۰ | ۶ | میدانوان نے | میدانوان | 〃 | 〃 | جنکا نام دو صاجزادی | دو صاجزادے جنکے نام |
| ۳۱ | ۲ | اور بیٹا ہوا | اور ایک بیٹا ہوا | 〃 | ۷ | تھا | تھی |
| 〃 | ۳ | اس نے | اس فقیر نے | 〃 | ۱۷ | نکاح ہے | نکاح بیوہ ہے |
| 〃 | ۱۳ | جو | جسپر | 〃 | ۲۰ | بڑے حضرت کے | بڑے حضرت کے لقب تھے |
| 〃 | ۲۰ | تھا | تھے | ۴۳ | ۲۲ | آپ کی | آپ نے |
| 〃 | ۲۲ | تفور تام رہا | نفرت تام رہی | ۴۴ | ۱ | کتاب | کتب |
| 〃 | ۲۴ | حاصل کی تھی | حاصل کی | 〃 | ۱۲ | کیاست | کیاست |
| ۳۲ | ۷ | جو | جنکی | 〃 | ۱۷ | تھی | تھا |
| 〃 | 〃 | نہین کرسکتے | نہین ہے | 〃 | ۲۲ | ہوتا | ہوتی |
| 〃 | ۱۰ | تجاوز ہوگی | کچھ کم ہوگی | ۴۵ | ۱۸ | کہ | کہ جنکی |
| ۳۵ | ۱۱ | جو وقت | وقت | 〃 | ۲۳ | برافروختہ ہوا | وہ برافروختہ ہوا |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۴۵ | ۲۳ | باطن مین | بباطن |
| ۴۶ | ۱ | گزنده | وگزنده |
| " | ۹ | چغل | چغل خور |
| " | " | رہائی ہوئی | رہا ہوئے |
| " | ۱۲ | عنادکی | عنادکا |
| ۴۸ | ۵ | پورٹ بیر | پورٹ بلیر |
| ۵۲ | ۳ | نکرسکین | نکرسکے |
| " | ۱۱ | ایساہی | ایسے ہی |
| ۵۵ | ۲۱ | سنبھاکر | سنبھالکر |
| ۵۶ | ۱۲ | ہم چارہ | ہم چارون |
| ۵۷ | ۶ | خافوالفتا | خافوالفتنا |
| " | ۱۴ | بعمر چودہ پندرہ برس | بعمر انیس برس |
| ۶۱ | ۱۷ | بتادیا | بتادی |
| ۶۲ | ۲۰ | درستگی | درستی |
| ۶۳ | ۱۶ | رحمتہ اللہ | رحمہ اللہ |
| ۶۷ | ۳ | ماابالی | ولست ابالی |
| " | ۴ | ممزعی | ممزع |
| " | ۶ | کرناتو یہہ ایک | کرناتو ایک |
| ۶۹ | ۱۲ | الناظرین | الناظرون |
| ۷۱ | ۳ | چور ڈاکو | چورون ڈاکوؤن |
| " | ۴ | صدہا چور | صدہا چورون |
| ۷۴ | ۱۵ | وفانش چو | وفانش چون |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۷۶ | ۷ | المومنین | امیرالمومنین |
| ۷۸ | ۶ | وھوھذہ | وھی ھذہ |
| " | ۷ | الفاضل | صورۃ ما کتبہ الفاضل |
| ۸۱ | ۱ | آرہ سے ہوئی | آرہ کے ہوئی |
| ۸۳ | ۱۷ | عشرا | عشر |
| " | ۱۹ | عبدکموا | عبدکم |
| ۸۴ | ۱ | لایترا موا | لایراموا |
| " | ۲ | علیک السلام | لیوم القیام |
| " | ۱۷ | مذاق | مذاق علمی |
| ۹۰ | ۱۳ | صبیہ | مسماۃ بنیہ صبیہ |
| ۹۱ | ۸ | روشنی مین بہی | روشنی مین |
| " | ۱۵ | انصادین | انصاد |
| ۹۹ | ۹ | اس نکاح ثانی | اس نکاح ثانی سے |
| ۱۰۵ | ۱۳ | منزل | منازل |
| ۱۰۹ | ۵ | اکثر آپ | چونکہ اکثر آپ |
| ۱۱۱ | ۱۴ | آپ نے | آپ |
| ۱۱۲ | ۱۹ | اتقوابفراسۃ | اتقوا من فراسۃ |
| ۱۱۴ | ۳ | ہوا | آپکا نکاح ہوا |
| ۱۲۱ | ۲۲ | اورکمرکو | اوپر کمر کے |
| ۱۲۹ | ۲ | ازبطن اولی | ازبطن محل اولی |
| " | ۶ | اوس ملک مین | اوس ملک افغانستان مین |
| ۱۳۳ | ۱ | سکھر کا لشکر ہے | سکھر کا شہر ہے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۴۴ | ۹ | اخ ا البلیہ | اخا البلیہ | ۱۷۰ | ۲۲ | مسماۃ صبیحہ زوجہ حکیم وجاہت حسین مرحوم | حکیم وجاہت حسین مرحوم زوج مسماۃ صبیحہ |
| ۱۳۵ | ۵ | کہ جب طوفان | کہ طوفان | 〃 | 〃 | مسماۃ سلیمہ زوج حکیم ارادت حسین مرحوم | حکیم ارادت حسین مرحوم زوج مسماۃ سلیمہ |
| ۱۳۷ | ۱۶ | دکاندار پاکے | دکاندار گئے | ۱۷۶ | ۲۰ | منسوب بلائین | منسوب ہوئین |
| ۱۳۸ | ۳ | رپورٹ وغیرہ کے | رپورٹ وغیرہ وہان کے | ۱۷۹ | ۶ | مایوس العلاج | مایوس العلاج نے |
| 〃 | ۹ | برا تھا | بڑا تھا | ۱۸۰ | ۳ | لاکھون ادمی | لاکھون آدمیون |
| ۱۴۰ | ۱ | دن بعد | دنون بعد | 〃 | ۱۶ | چار آنہ کے | چار آنہ کو |
| ۱۴۳ | ۶ | پہونچکر | پہونچکر وہ مسودہ | ۱۸۱ | ۲۱ | بنظر تزویج | بنظر ترویج |
| ۱۴۴ | ۲ | مرا بیت | مرا بیتے | ۱۸۲ | ۱ | وھو ھذہ | وھو ھذا |
| ۱۴۵ | ۲۰ | ری ۵ ا اللہ | رقّاہ اللہ | 〃 | ۵ | رقم گرد | رقم کرد |
| ۱۴۷ | ۱۶ | بحر عرب | بحر ہند | 〃 | ۱۴ | مرحوم سے | مرحوم کے |
| 〃 | ۱۹ | تین دن | تین دنون | ۱۸۳ | ۶ | قہر شریعت | مہر شریعت |
| ۱۴۹ | ۱۲ | ایک گھڑے مین | ایک گڈھے مین | 〃 | ۹ | عن المہاجرین | بالمہاجرین |
| ۱۵۴ | ۹ | اس عرصہ مین بھی | اس مرتبہ بھی | ۱۸۹ | ۲۲ | پہرلا اسلام | پہرا اسلام |
| ۱۵۶ | ۲۲ | بحر عرب | بحر ہند | ۱۹۲ | ۹ | اوسی خچر پر | اوسی خچر پر ابوسفیان کو |
| ۱۶۳ | ۶ | ممدوح الیہ | ممدوح | ۲۰۰ | ۱۷ | یہہ آخر | یہہ خبر |
| ۱۶۶ | ۳ | مولوی فرحت حسین سلمہ | مولوی فرحت حسین قدس سرہٗ | 〃 | ۱۹ | مگر آپ نے اس | مگر آپ نے ان |
| 〃 | 〃 | شاہ عبدالخالق سلمہ | شاہ عبدالخالق مرحوم | ۲۰۲ | ۶ | پس تینون | ان تینون |
| 〃 | ۵ | نصیر | نضر | ۲۰۴ | ۷ | اپنے چچیرے بھائی | اپنے چچا |
| 〃 | ۷ | نصیر | نضر | ۲۰۶ | ۸ | معاشہ | معاشیہ |
| ۱۶۸ | ۲ | وفقوا | وقفوا | ۲۰۸ | ۱ | تھا | تھی |
| 〃 | ۴ | کالجمل | کالجبل | ۲۱۱ | ۱۴ | بلند | ناک بلند |
| 〃 | ۵ | قوی امر دینہ | قوی فی امر دینہ | ۲۱۲ | ۴ | کہ جسکو | کہ اوسکو |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۱۴ | ۱۴ | ستاے | ستائے | ۲۵۴ | ۱۴ | آپ | آپ کو |
| ۲۱۵ | ۷ | مولوی افضل علی مرحوم | مولوی [illegible] مولوی افضل علی مرحوم | ۲۶۱ | ۱ | مازالت | لازالت |
| 〃 | 〃 | ملا محمد خان | ملا مجد خان | ۲۶۳ | ۱۹ | وعنا معهم | وعلینا معهم |
| ۲۱۶ | ۷ | ولالت | وکالت | ۲۶۶ | ۷ | قاضی اسعد علی | قاضی اسد علی |
| 〃 | ۱۴ | مکہ | امکنہ | ۲۶۸ | ۸ | تنفق علیہین ہے | تنفق علیہین یون ہے |
| ۲۱۷ | ۲ | ان الله | انا الله | 〃 | ۲۱ | اور آپ | تاکہ آپ |
| 〃 | ۵ | سنہ ۱۳۰۳ھ | سنہ ۱۳۰۳ھ | ۲۶۹ | ۷ | اوپر دیباچہ ہو چکا ہے | اوپر دیباچہ مین ہو چکا ہے |
| ۲۲۰ | ۷ | سنہ ۱۲۸۱ یا ۸۲ | سنہ ۱۲۷۷ یا ۷۸ | 〃 | ۱۸ | افتادہ رہی | افتادہ رہی ہین |
| ۲۲۱ | ۱۵ | هذه | هذا | ۲۷۰ | ۳ | یترقع | یتوقع |
| ۲۲۴ | ۲ | ۱۱۶۵ | ۱۲۶۵ | ۲۷۱ | ۹ | رویس | رویس |
| ۲۲۹ | ۱ | موجود ہے | موجود ہین | ۲۷۲ | ۸ | بخت برگشتہ | بخت برگشتہ کیطرح |
| 〃 | ۳ | وهو هذه | وهو هذا | 〃 | ۹ | آنکھ کیطرح | آنکھ |
| 〃 | ۱۱ | فروتر | فزون تر | ۲۷۳ | ۹ | میرے | اپنے |
| ۲۳۰ | ۱۶ | تلمیذ | تلمذ | ۲۷۴ | ۸ | تعجیلن | تعجیلاً |
| 〃 | ۴ | کی | کیا | ۲۷۵ | ۲۰ | حصرت | حضرت |
| ۲۳۳ | ۵ | لودیکٹرہ پسر | لودیکٹرہ اور بیٹا | 〃 | 〃 | قدس | قدس سرہ |
| ۲۳۵ | ۲۰ | ازشاد | ارشاد | ۲۷۶ | ۱۹ | دبن | دین |
| ۲۳۶ | ۸ | تطاق | نطاق | ۲۷۸ | ۴ | چوشد | چہ شد |
| ۲۳۹ | ۴ | شاہ ہبازی | شاہبازی | ۲۸۱ | ۱۷ | ورود | وورود |
| ۲۴۰ | ۸ | وهو هذه | وهی هذه | ۲۸۳ | ۲ | شاگر | شاگرد |
| ۲۴۳ | ۱۵ | تغمد الله | تغمده الله بالغفران | ۲۸۵ | ۹ | عیرت | غیرت |
| ۲۵۳ | ۲۰ | عن آبائه | بابائه | | | | تمام شد |

نہایت عجیب و غریب جدید قابل دید

# کلکتہ کی سیر

## دو درویشوں کی ملاقات

### تیسری جلد

کلکتہ کی سیر دو درویشونکی ملاقات نایاب لاجواب کتاب کے دو حصونکا دلربا ڈھنگ اور نیا رنگ جو دنیا بھر کے ناولون سے اپنا آپ ہی نظیر ہے پبلک کی نظرون سے گذر چکا اسکی فرحت آمیز تحریر اور لطف آمیز تقریر کا سمان اور بے تکلفانہ بول چال اور ناصحانہ قیل و قال کا لطف نکتہ سنجان زمانے ملاحظہ فرما کر لطف اٹھالیا اوسکا ذکر کرنا فضول ہے اس کتاب کے تیسرے حصہ کے خواستگارون نے بہت درخواستین بھیجین مگر بسبب کثرت اشغال طبع مین تیسرے حصہ کے تعویق ہوئی آخر شایقین کے اصرار نے مجھپر لازم کر دیا کہ تیسرا حصہ کلکتہ کی سیر کا بھی جلد شایع کرون چنانچہ بفضلہ تعالی زیور طبع سے آراستہ ہو کر اپنا جلوہ باصفا اور انداز دلربا دکھانیکو تیار ہے اس تیسرے حصہ مین جو کچھ ہے اوسکا مجملاً نقشہ کھینچ کر دکھلاتا ہون۔

پٹنہ عظیم آباد محلہ صادقپور کی سرا مین دو درویشونکا قیام رہنا منو بھٹیارے اور اوسکے بیٹے کی لڑائی سید ہادی کا سمجھا کر دونون مین صلح کرا دینا اور بزبانی منو بھٹیارے کے شہر پٹنہ کے ایک شیخصاحب کی ناانصافی سے بڑے بیٹے کو کل جایداد لکھ دینا اور چھوٹے بیٹے کو کچھ نہ دینا بڑے بیٹے کی بے اعتنائی اور باپ کو مکان سے نکال دینا اور اوسی چھوٹے بیٹے کا باپ کی خدمت کرنا اور بیان سید ہادی وجوب اطاعت والدین مین بموجب آیات قرآن و حدیث کے جو بطور خود ایک نصیحت نامہ ابنائے زمانہ کیواسطے ہے۔ اور اہل ہند کیلیے الڑکونکو لندن بھیجکر بارسٹری کا نتیجہ بعدہ سید ہادی بخاری اور قلندر بخش کا اجمیر شریف جانا وہان شاہزادہ فیروز شاہ سے ملاقات ہونا شاہزادے کیکئی روز تک سید ہادی کا بیان جسمین ذکر معرفت نفس اور حضرت آدم علیہ السلام کی فضیلت اور خلافت قدسیونکا سجدہ کرنا اور شیطان کا انکار کر کے طوق لعنت گلے مین پہننا اسکے ذیل مین فوائد کثیرہ کا ذکر آگیا ہے۔ پھر اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل کا بیان مختصر۔ انسان کیلئے عدل کرنا اور ظلم کرنیسے بچنا لازم اور حکایت ایک شاہ مردم ظالم کی۔ سلطان مظفر کا آنا اوسکے ملک پر قبضہ کرنا اوسکو ظلم کا نتیجہ دکھانا۔ پھر اخلاق و تمدن کا بیان۔ اہل چین کے تمدن اور شاہ و رعیت کی نسبت اتحاد۔ سکندریہ کی فوج کشی چین اور مجبور و نادم ہو کر واپس آنا۔ اسیکے ضمن مین قصہ ایک شاہزادہ چین کا اور لطف حسن و عشق کا نئے رنگ کی جنگ کا ڈھنگ۔ کوہ قاف کی سیر اور طلسمات کا شاہ پری سے شادی کر کے واپس آنا شاہ روس کی لڑکی سے شادی کرنا اور لشکر فارسیان اور لشکر چینیان کا مقابلہ اور رنقلا وزیر حکیم چینی کی حکمت عملی سے فارسیون کا خستہ و تباہ ہونا و بعدہ فغفور چین کا وطن پہونچنا والدین سے ملنا اس کتاب مین بڑی آب و تاب سے لکھا گیا ہے یہ فقط قصہ یا ناول نہین ہے افراد زمانہ کیلئے ایک ادیب و استاد ہے۔ فواید بیشمار نصایح کے گہر آبدار اسقدر جمع ہین گویا کوزہ مین دریا کو بند کر دیا ہے ساتھ اسکے دلچسپی ایسی ہے کہ جسنے پہلی اور دوسری جلد پڑھی ہین وہ بھی پڑھ جائیگا اور جو لوگ نئے سرے شروع فرمائینگے بغیر ختم کرے رکھدین ممکن نہین گوناگون فوائد اور نصایح ادب و غیرہ کا ایک خزانہ ہے جو دیکھنے ہی سے تعلق رکھتا ہے۔ آخر مین ایک قصیدہ لامیہ ہے جسکی تشبیب مین گردشونکا سمان دکھایا ہے اور قصیدہ نعت نبی صلی اللہ علیہ وسلم مین ہے۔ شایقین منگوائین اور لطف تازہ اٹھائین۔ بنظر رفاہ عام قیمت محض کم رکھی گئی ہے۔ قیمت فی جلد دس آنے ۱۰/

جلد اول ۱۴/ جلد دوم ۱۴/

**کلکتہ ہیرسن روڈ نمبر ۱۸ ہادی پریس سے طلب فرمائیں**

افسوس کہ یہ کتاب بہت غلط چھپی ہے چند کہ
بہت نامہ اسکا لکھا گیا مگر بخوف طوالت بہت مختصر ورنہ یہ بھی ایک رسالہ ہوجاتا ہے
لیکن اگر حیات مستعار باقی ہے اور اسکے طبع ثانی کی نوبت آئی تو انشاء اللہ تعالی
صحیح کردیجائیگی اور نیز بہت کچھ اسمین الحاق بھی ہوگا جو بعد کو معلوم ہوتا گیا ہے

# اعلان

جن حضرات کو اس کتاب کی خریداری منظور ہو قیمت عہر علاوہ محصول ڈاک کے
فقیر مؤلف عبدالرحیم عفی عنہ ساکن محلہ میر شکار ٹولہ ڈاکخانہ گلزار باغ پٹنہ
سے نقد بھیجکر یا بذریعہ وی۔پی۔ طلب فرماوین ورنہ تعمیل حکم کی نہوگی
دس جلد کے خریدار کو ایک نسخہ بطور کمیشن کے دیا جائے گا۔
نوے ۹۰ جلدون تک فی دہائی ایک نسخہ کمیشن ملے گا۔ اور سو
جلدون کے خریدار کو اور زیادہ
رعایت ہوگی جو بذریعہ خط و کتابت یا
بالمشافہہ طے ہوسکتی ہے
فقط